# حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ انھوں نے اپنی بہن اسماء سے (قِلَادَہ) ہار مستعار لیا تھا



بَكْرٍ . [انظر: ٤٧٥٣، ٤٧٥٤]

٣٧٧٢ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ: حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ: سَمِعْتُ أَبَا وَائِلٍ قَالَ: لَمَّا بَعَثَ عَلِيٌّ عَمَّارًا وَالْحَسَنَ إِلَى الْكُوفَةِ لِيَسْتَنْفِرَهُمْ خَطَبَ عَمَّارٌ فَقَالَ: إِنِّي لَأَعْلَمُ أَنَّهَا زَوْجَتُهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ، وَلٰكِنَّ اللهَ ابْتَلَاكُمْ لِتَتَّبِعُوهُ أَوْ إِيَّاهَا. [انظر: ٧١٠٠، ٧١٠١]

[3772] حضرت ابو وائل سے روایت ہے، انھوں نے کہا: جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت عمار اور حضرت حسن رضی اللہ عنہما کو کوفہ روانہ کیا تاکہ لوگوں کو ان کی مدد پر آمادہ کریں اور انھیں اس مقصد کے لیے باہر نکالیں تو وہاں پہنچ کر حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے خطبہ دیا اور فرمایا: ہمیں اس بات کا علم ہے کہ وہ (ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا) دنیا وآخرت میں آپ ﷺ کی زوجۂ محترمہ ہیں لیکن اللہ تعالیٰ تمھارا امتحان لینا چاہتا ہے کہ تم اس (اللہ) کی پیروی کرتے ہو یا اس کے مقابلے میں تم ام المومنین کی پیروی کرتے ہو۔

٣٧٧٣ - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ: حَدَّثَنَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ هِشَامٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا: [أَنَّهَا] اسْتَعَارَتْ مِنْ أَسْمَاءَ قِلَادَةً فَهَلَكَتْ، فَأَرْسَلَ رَسُولُ اللهِ ﷺ نَاسًا مِنْ أَصْحَابِهِ فِي طَلَبِهَا، فَأَدْرَكَتْهُمُ الصَّلَاةُ فَصَلَّوْا بِغَيْرِ وُضُوءٍ، فَلَمَّا أَتَوْا رَسُولَ اللهِ ﷺ شَكَوْا ذٰلِكَ إِلَيْهِ فَنَزَلَتْ آيَةُ التَّيَمُّمِ، فَقَالَ أُسَيْدُ بْنُ حُضَيْرٍ: جَزَاكِ اللهُ خَيْرًا، فَوَاللهِ مَا نَزَلَ بِكِ أَمْرٌ قَطُّ إِلَّا جَعَلَ اللهُ لَكِ مِنْهُ مَخْرَجًا، وَجَعَلَ لِلْمُسْلِمِينَ فِيهِ بَرَكَةً. [راجع: ٣٣٤]

[3773] حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، انھوں نے حضرت اسماء رضی اللہ عنہا سے ایک ہار مستعار لیا جو راستے میں گم ہو گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کی تلاش میں چند ایک صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کو روانہ کیا۔ اس دوران میں نماز کا وقت آ گیا تو انھوں نے وضو کے بغیر ہی نماز پڑھ لی، تاہم جب وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے تو اس امر کی شکایت کی، اس وقت آیت تیمم نازل ہوئی۔ حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ تعالیٰ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو جزائے خیر دے، آپ جب بھی کسی مصیبت میں مبتلا ہوئیں اللہ تعالیٰ نے آپ کو وہاں سے نجات دی اور اس میں مسلمانوں کے لیے برکت کا سامان پیدا فرما دیا۔

احادیث: 1237—2559

کتاب الجنائز — کتاب العتق

صحیح بخاری (اُردو)

2

تالیف

امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری رحمہ اللہ

ترجمہ وفوائد

فضیلۃ الشیخ حافظ عبدالستار الحماد حفظہ اللہ

فاضل مدینہ یونیورسٹی

# علی بن مدینی رحمۃ اللہ علیہ نے کوفیوں کے قول کے مطابق ہی رائے دی اور ان ہی کے قول کی تقلید کی

[٥٤٥] — حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْحَسَنِ النَّقَّاشُ، نا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يَحْيَى الْقَاضِي السَّرْخَسِيُّ، نا رَجَاءُ بْنُ مُرَجَّى الْحَافِظُ، قَالَ: اجْتَمَعْنَا فِي مَسْجِدِ الْخَيْفِ أَنَا وَأَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ، وَعَلِيُّ بْنُ الْمَدِينِيِّ،

رجاء بن مرجاء الحافظ بیان کرتے ہیں کہ میں، احمد بن حنبل، علی بن مدینی اور یحییٰ بن معین رحمہم اللہ مسجد خیف میں جمع تھے اور یہ اصحاب شرم گاہ کو چھونے کے مسئلے پر مناظرہ کر رہے تھے۔ یحییٰ نے فرمایا: اس کو چھونے کے بعد وضوء کیا جائے گا



وَيَحْيَى بْنُ مَعِينٍ، فَتَنَاظَرُوا فِي مَسِّ الذَّكَرِ، فَقَالَ يَحْيَى: يَتَوَضَّأُ مِنْهُ، وَقَالَ عَلِيُّ بْنُ الْمَدِينِيِّ بِقَوْلِ الْكُوفِيِّينَ وَتَقَلَّدَ قَوْلَهُمْ، وَاحْتَجَّ يَحْيَى بْنُ مَعِينٍ بِحَدِيثِ بُسْرَةَ بِنْتِ صَفْوَانَ، وَاحْتَجَّ عَلِيُّ بْنُ الْمَدِينِيِّ بِحَدِيثِ قَيْسِ بْنِ طَلْقٍ، وَقَالَ لِيَحْيَى: كَيْفَ تَتَقَلَّدُ إِسْنَادَ بُسْرَةَ، وَمَرْوَانُ أَرْسَلَ شُرْطِيًّا حَتَّى رَدَّ جَوَابَهَا إِلَيْهِ، فَقَالَ يَحْيَى: وَقَدْ أَكْثَرَ النَّاسُ فِي قَيْسِ بْنِ طَلْقٍ وَلَا يُحْتَجُّ بِحَدِيثِهِ، فَقَالَ أَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ: كِلَا الْأَمْرَيْنِ عَلَى مَا قُلْتُمَا، فَقَالَ يَحْيَى: مَالِكٌ، عَنْ نَافِعٍ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ: أَنَّهُ تَوَضَّأَ مِنْ مَسِّ الذَّكَرِ. فَقَالَ عَلِيٌّ: كَانَ ابْنُ مَسْعُودٍ يَقُولُ: لَا يَتَوَضَّأُ مِنْهُ وَإِنَّمَا هُوَ بَضْعَةٌ مِنْ جَسَدِكَ، فَقَالَ يَحْيَى: عَنْ مَنْ؟ قَالَ: سُفْيَانُ، عَنْ أَبِي قَيْسٍ، عَنْ هُزَيْلٍ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ، وَإِذَا اجْتَمَعَ ابْنُ مَسْعُودٍ وَابْنُ عُمَرَ وَاخْتَلَفَا فَابْنُ مَسْعُودٍ أَوْلَى أَنْ يُتَّبَعَ، فَقَالَ لَهُ أَحْمَدُ: نَعَمْ وَلَكِنْ أَبُو قَيْسٍ لَا يُحْتَجُّ بِحَدِيثِهِ، فَقَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو نُعَيْمٍ، ثنا مِسْعَرٌ، عَنْ عُمَيْرِ بْنِ سَعِيدٍ، عَنْ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ، قَالَ: مَا أُبَالِي مَسِسْتُهُ أَوْ أَنْفِي. فَقَالَ أَحْمَدُ: عَمَّارٌ وَابْنُ عُمَرَ اسْتَوَيَا فَمَنْ شَاءَ أَخَذَ بِهَذَا وَمَنْ شَاءَ أَخَذَ بِهَذَا.

اور علی بن مدینی نے کوفیوں کے قول کے مطابق ہی رائے دی اور ان ہی کے قول کی تقلید کی۔ یحییٰ بن معینؒ نے سیدہ بسرہ بنت صفوان رضی اللہ عنہا والی حدیث کو دلیل بنایا جبکہ علی بن مدینی نے قیس بن طلق کی روایت کردہ حدیث سے حجت پکڑی اور یحییٰ سے کہا: آپ بسرہ والی روایت کی کیسے تقلید کر سکتے ہیں جبکہ مروان نے ان کی طرف ایک سپاہی بھیجا تھا جو ان سے اس کا جواب لے کر آیا تھا۔ یحییٰ نے کہا: بہت سے لوگوں نے قیس بن طلق کی حدیث کے بارے میں رائے زنی کی ہے اور اس کی حدیث کو قابل حجت قرار نہیں دیا گیا تو امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے فرمایا: تم دونوں جو کہہ رہے ہو اپنی اپنی جگہ درست ہے۔ پھر یحییٰ نے کہا: مالک نے نافع کے واسطے سے سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں روایت کیا کہ انہوں نے شرم گاہ کو چھونے سے وضوء کیا تھا۔ پھر علی بن مدینی نے کہا: سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے: اس سے وضوء نہیں کیا جائے گا، یہ تو تمہارے جسم کا ایک عضو ہے۔ تو یحییٰ نے پوچھا: یہ روایت کس سے مروی ہے؟ انہوں نے کہا: اسے سفیان نے ابوقیس سے، انہوں نے ہزیل سے اور انہوں نے سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، اور جب ابن مسعود اور ابن عمر رضی اللہ عنہما کا کسی مسئلہ میں اختلاف ہو جائے تو ابن مسعود رضی اللہ عنہ اس بات کے زیادہ لائق ہیں کہ ان کے موقف کو تسلیم کیا جائے۔ تو امام احمد بن حنبلؒ نے فرمایا: جی ہاں، لیکن ابوقیس کو حدیث کے معاملے میں معتبر قرار نہیں دیا جاتا۔ تو انہوں نے کہا: مجھے ابونعیم نے بیان کیا کہ ہمیں مسعر نے عمیر بن سعید کے واسطے سے بیان کیا کہ سیدنا عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مجھے اس بات کی پرواہ نہیں ہوتی کہ میں (دوران نماز) اپنی شرم گاہ یا اپنی ناک کو ہاتھ لگاؤں۔ پھر امام احمدؒ نے فرمایا: سیدنا عمار اور سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہم برابر ہیں، سو جو چاہے اس کا موقف لے لے اور جو چاہے اس کے موقف پر عمل کر لے۔

سُنَن دارقطنی

١

احادیث مبارکہ کا عظیم مجموعہ اردو خواں حضرات کے استفادے کے لیے

تخریج سے مزین سلیس و شگفتہ ترجمے کے ساتھ پہلی بار اردو کے پیرہن میں



تالیف امام ابوالحسن علی بن عمر الدارقطنی (م ٣٨٥ھ)

تخریج الشیخ شعیب الارنؤوط

ترجمہ حافظ فیض اللہ ناصر



مسائل کی قسمیں
مسائل منصوصہ
اس کی دو قسمیں ہیں
مسائل غیر منصوصہ
اس کی دو قسمیں ہیں
غیر متعارضہ
ان مسائل میں اجتہاد و تقلید جائز نہیں
متعارضہ
اس کی دو قسمیں ہیں
اجماعی
ان مسائل میں اجتہاد و تقلید جائز نہیں
معلوم التقدیم والتاخیر
ان مسائل میں اجتہاد و تقلید جائز نہیں
غیر معلوم التقدیم والتاخیر
اس کی دو قسمیں ہیں
اجماعی
ان مسائل میں اجتہاد و تقلید جائز نہیں
غیر اجماعی
غیر اجماعی
ان دونوں کی دو قسمیں ہیں
مفتی بہ
صرف ان مسائل میں تقلید کی جاتی ہے
غیر مفتی بہ
ان مسائل میں تقلید نہیں کی جاتی

## غیر مقلدین کی عجیب منافقت: اگر ہم اعتماد کریں تو مشرک اگر وہ اعتماد کریں تو موحد



سکے گا؟ کیا حق کو قبول کرے گا؟ عمل کی توفیق پائے گا؟ ہرگز نہیں...... اسکا مطلب یہ ہے کہ اللہ نے صاف صاف کہہ دیا ہے کہ اگر تم نے میرے رسول اللہ ﷺ کی پکار(۱) کو نہ سنا' نہ مانا' نہ عمل کیا تو اس لاپرواہی' سستی' مخالفت' ضد اور اباء کی سزا میں تمہارے دل کے کواڑ بند کر دوں گا جو زندگی استجابت رسول ﷺ سے تمہیں ملنی تھی (نبوت کی نعمت کی ناشکری کے سبب) اس سے محروم کر دوں گا۔ مردہ دل ہو کر رہ جاؤ گے'' مر جاؤ گے۔''

مسلمان بھائیو! یقین جانو کہ حضور انور ﷺ کی آواز پر لبیک کہنے میں دل کی زندگی ہے اور انکار میں دل کی موت ہے۔ پھر جس نے حدیث مصطفیٰ کو اپنا مذہب بنا کر سنت کے آب حیات سے زندگی پائی' وہ شخص دراصل زندہ جاوید ہو گیا

دست از مس وجود جو مردان راہ بشوئے
تا کیمیائے عشق بیابی و زر شوی!

### رسول اللہ ﷺ کی معیت

حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿وَمَنْ اَحَبَّ سُنَّتِیْ فَقَدْ اَحَبَّنِیْ وَمَنْ اَحَبَّنِیْ کَانَ مَعِیَ فِی الْجَنَّۃِ﴾ ...... (مشکوۃ شریف)(۲)

''جس نے دوست رکھا میری سنت کو' اس نے دوست رکھا مجھ کو' اور جس نے دوست رکھا مجھ کو' ہو گا میرے ساتھ بہشت میں۔''

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ حضور ﷺ کی سنت اور حدیث سے محبت کرنا' رحمت دو عالم ﷺ کی رفاقت اور معیت کا موجب' عمل بالحدیث بہشت کا باعث ہے۔ پھر آپ کو چاہئے کہ سنتوں۔۔۔ اور حدیثوں پر عمل کیا کریں کہ یہی راہ نجات ہے!

---

(۱) حضور ﷺ کے زندگی بھر کے قول و فعل حضور ﷺ کی پکار ہے۔ (محمد صادق)

(۲) ترمذی کتاب العلم (۳۹) باب ماجاء فی الاخذ بالسنۃ و اجتناب البدعۃ (۱۶) الحدیث ۲۶۷۸ عن انس رضی اللہ عنہ' سند میں علی بن زید ابن جدعان راوی ضعیف ہے' تقریب' علامہ البانی نے اس روایت کو ضعیف قرار دیا ہے' ضعیف ترمذی ص ۳۱۸' واضح رہے کہ مؤلف مرحوم نے (مشکوۃ رقم الحدیث ۱۷۵) پر اعتماد کی وجہ سے لفظ 'من احب' نقل کیے ہیں حالانکہ ترمذی میں 'من احیاء' کے الفاظ ہیں۔



## غیر مقلدین کی عجیب منافقت: اگر ہم امتیوں کے اقوال لیں تو مشرک اگر وہ اقوال لیں تو موحد





ذیل میں ہم نماز پنج گانہ کی دو (فجر)، تین (مغرب) اور چار (ظہر، عصر اور عشا کی) رکعتیں ادا کرنے کی مسنون کیفیت وطریقہ پیش کر رہے ہیں، جو صحیح اور کم از کم حسن درجے کی احادیثِ رسول ﷺ، آثار صحابہ رضی اللہ عنہم اور اقوال تابعین و ائمہ مجتہدین رحمہم اللہ کی روشنی میں بیان ہوگا۔ إن شآء اللّٰہ.

---

قدیم بلا تحقیق، (ص: ۴۷ تا ۵۶ طبع جدید محقق) میں اس موضوع کو بڑے خوب صورت انداز سے بیان فرمایا ہے۔



## عوام اور بے علموں کے لیے ترک تقلید کا کوئی قائل نہیں بجز حافظ ابن حزم ظاہری کے



اشاعۃ السنۃ النبویۃ

علی صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ

نمبر اول — جلد یازدہم

اصول وضوابط وشرح قیمت رسالہ وضمیمہ

(ب) اہل اسلام کے مختلف فرقوں کی باہمی اتحاد واتفاق میں کوشش کرنا۔

(۸) خط وکتابت مالک رسالہ ومہتم کے پورے نام وخطاب سے حسب نشان ذیل ہونا چاہیے

ابوسعید محمد حسین مہتم رسالہ اشاعۃ السنہ لاہور

---

۳۱۴

زیادہ بحث وسوالات کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔ اس مجمل جواب سے آپکے جملہ شبہات جو آپ نے ظاہر کئے ہیں یا جو آپ کے خیال میں ہیں۔ رفع ہو سکتے ہیں تاہم بپاس خاطر جناب آپکے بعض سوالات اپنی عبارت میں نقل کرکے اُنکے جواب تحریر کرتا ہوں۔

سوال اول۔ بے علموں کے لئے اجتہاد کا جایز ہے اور اوپر سوال اہل علم واجب ہے تو پھر انکے لئے ترک تقلید کب متصور ہے۔

جواب۔ عوام اور بے علموں کے لئے ترک مطلق تقلید کا کوئی قایل نہیں بجز حافظ ابن حزم ظاہری جنکا قول جمہور علماے اسلام کے نزدیک مسلم نہیں (دیکھو حجۃ اللہ البالغہ)

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب فرماتے ہیں ابن حزم کا قول مذکور کہ تقلید حرام ہے

| | |
|---|---|
| ولیس محل ای قول ابن حزم التقلید | اس شخص کے حق میں نہیں ہے جو |
| ... | ... مطیع کہلاوے |
| صلی اللہ علیہ وسلم ولا یعتقد حلالا | اور اس چیز کو حلال یا حرام سمجھے جسکو |
| الا ما احل اللہ ورسولہ ولا حراما الا | خدا ورسول کے حرام ٹھہرایا مگر اسکو |
| ما حرم اللہ ورسولہ لکن لما لم یکن لہ | کسی مسئلہ میں قول نبوی کا علم نہ ہو |
| علم بما قالہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم | یا آنحضرت کے مختلف اقوال کو وہ باہم |
| ولا بطریق الجمع بین المختلفات من | تطبیق نہ کر سکے یا اس قول سے وہ |
| کلامہ ولا بطریق الاستنباط من کلامہ | استنباط مسایل نہ کر سکے تو اس |
| اتبع عالما راشدا علی انہ مصیب فیما | وقت کسی مجتہد کی تقلید کرے |

# عامی کے لیے مفتی کی تقلید جائز ہے



الرَّازِيُّ: أخبرنا عِيسَى عن الأَوْزَاعِيِّ، عن عَبْدِ الله بنِ سَعْدٍ، عن الصُّنَابِحِيِّ، عن مُعَاوِيَةَ؛ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ نَهَى عن الْغَلُوطَاتِ.

ﷺ نے مغالطوں سے منع فرمایا ہے۔

فائدہ: یہ کسی طرح درست نہیں کہ رمز اور پہیلی کے انداز میں مسئلہ پوچھا جائے یا کوئی مفتی مبہم اور مخفی انداز سے جواب دے۔

٣٦٥٧- حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بنُ عَلِيٍّ: حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْمُقْرِيءُ: حَدَّثَنَا سَعِيدٌ يَعْنِي ابنَ أَبِي أَيُّوبَ، عن بَكْرِ بنِ عَمْرٍو، عن مُسْلِمِ بنِ يَسَارٍ أَبِي عُثْمَانَ، عن أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ الله ﷺ: «مَنْ أُفْتِيَ» ح: وحدثنا سُلَيْمَانُ بنُ دَاوُدَ: أَخْبَرَنَا ابنُ وَهْبٍ: حدَّثني يَحْيَى بنُ أَيُّوبَ عن بَكْرِ بنِ عَمْرٍو، عن عَمْرِو بنِ أَبِي نُعَيْمَةَ، عن أَبِي عُثْمَانَ الطُّنْبُذِيِّ، رَضِيعِ عَبْدِ الْمَلِكِ بنِ مَرْوَانَ قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ الله ﷺ: «مَنْ أُفْتِيَ بِغَيْرِ عِلْمٍ كَانَ إِثْمُهُ عَلَى مَنْ أَفْتَاهُ» زَادَ سُلَيْمَانُ الْمَهْرِيُّ فِي حَدِيثِهِ: «وَمَنْ أَشَارَ عَلَى أَخِيهِ بِأَمْرٍ يَعْلَمُ أَنَّ الرُّشْدَ فِي غَيْرِهِ فَقَدْ خَانَهُ» وَهٰذَا لَفْظُ سُلَيْمَانَ.

٣٦٥٧- حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جسے کسی مفتی نے علم کے بغیر فتویٰ دیا تو عمل کرنے والے کا گناہ فتویٰ دینے والے پر ہوگا۔“ سلیمان مہری کی روایت میں مزید ہے: ”جس نے اپنے بھائی کو کوئی ایسا مشورہ دیا جبکہ اسے علم تھا کہ بھلائی اس کے خلاف میں ہے تو اس نے اس کی خیانت کی۔“ یہ لفظ سلیمان کے ہیں۔



فائدہ: جب عام معاملات میں بھلائی کے خلاف مشورہ دینا خیانت ہے تو دینی اور شرعی مسائل میں غلط فتویٰ دینا یا راجح کی بجائے مرجوح بات بتانا تو بہت بڑی خیانت ہے۔

٣٦٥٧ـ تخريج: [إسناده حسن] أخرجه ابن ماجه، المقدمة، باب اجتناب الرأي والقياس، ح: ٥٣ من حديث مسلم بن يسار به، وصححه الحاكم على شرط الشيخين: ١/١٢٦، ووافقه الذهبي.



امام غزالی فرماتے ہیں کہ عامی کو فتوی طلب کرنا واجب ہے، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اجماع ہے کہ وہ عوام کو فتوی بتاتے تھے مگر اجتہاد کا حکم نہیں دیتے تھے

# المستصفى
## من علم الأصول

تصنيف
الإمام أبو حامد محمد بن محمد الغزالي
(٤٥٠ - ٥٠٥ هـ)

الجزء الرابع
« الإجتهاد »

دراسة وتحقيق
الدكتور حمزة بن زهير حافظ

الجامعة الإسلامية - كلية الشريعة
المدينة المنورة

العامي يجب عليه الاستفتاء واتباع العلماء.

وقال قوم من القدرية: يلزمهم النظر في الدليل واتباع الإمام المعصوم(١).

وهذا باطل بمسلكين:

أحدهما: إجماع الصحابة، فإنهم كانوا يفتون العوام، ولا يأمرونهم بنيل درجة الاجتهاد، وذلك معلوم على الضرورة والتواتر من علمائهم وعوامهم.

فإن قال قائل - من الإمامية -: كان الواجب عليهم اتباع علي - كرم الله وجهه - لعصمته، وكان علي لا ينكر عليهم تَقِيَّة وخوفاً من الفتنة.

قلنا: هذا كلام جاهل، يسد على نفسه باب الاعتماد على قول علي وغيره من الأئمة في حال ولايته إلى آخر عمره، لأنه لم يزل في اضطراب من أمره، فلعل جميع ما قاله خالف فيه الحق خوفاً وتقية.

المسلك الثاني: أن الإجماع منعقد على أن العامي مكلف بالأحكام، وتكليفه طلب رتبة الاجتهاد محال، لأنه يؤدي إلى أن ينقطع الحرث والنسل، وتتعطل الحرف والصنائع، ويؤدي إلى

---

١- نقل أبو الحسين البصري في المعتمد ٩٣٤/٢ ذلك عن بعض معتزلة بغداد. وهو ما تقدم من رأي التعليمية الباطنية.

**عام شخص کا کوئی موقف نہیں ہے بلکہ اپنے مفتی کا موقف ہی اس کا موقف ہے، فقیہ کتاب وسنت کا عالم ہے**

(سوال) عام آدمی کیا کرے کہ جب حدیث اس کے نزدیک صحیح ہو لیکن اس حدیث کا دوسری صحیح کے ساتھ تعارض کا شبہ پایا جائے؟ [فتاویٰ الامارات: ۹۵]

(جواب) جس طرح کہ عام فقہاء کا موقف ہے کہ ''عام شخص کا کوئی موقف نہیں ہے۔ بلکہ اپنے مفتی کا موقف ہی اس کا مؤقف ہے۔'' عام آدمی حدیث نہیں سمجھ سکتا اور نہ ہی اس کی وضاحت کر سکتا۔ حدیث سمجھنے کے لیے اتنا ہی علم کی ضرورت ہے کہ جتنا متن حدیث کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے۔ حدیث سمجھنے کا دروازہ ہم عام آدمی کے لیے نہیں کھول سکتے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿فَاسْئَلُوٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ﴾ [النحل: ۴۳]

''اہل علم سے سوال کرو کہ اگر تمہیں معلوم نہیں ہے۔''

تو اس آیت نے عالم اسلام کی دو قسمیں بنادی۔ ایک عالم دین اور دوسرے غیر عالم اور جن کو دین کی تعلیمات حاصل نہیں ہیں ان پر واجب ہے کہ وہ علماء سے سوال کریں۔ جس طرح اس عام شخص نے عالم کے ذریعہ سے صحت حدیث معلوم کر لی



تو اسی طرح اس پر یہ بھی لازم ہے کہ فقیہ کے ذریعہ سے اس حدیث کی فقاہت بھی حاصل کرے اور وہ فقیہ کتاب وسنت کا عالم ہے۔ جب اس عام آدمی نے حدیث کی صحت وفقہ کے بارے میں تعلیمات حاصل کر لیں لیکن کسی اور حدیث کی وجہ سے اس کو شبہ پڑ رہا ہے۔ تو ایسے شبہ کی کوئی حیثیت نہیں ہے کہ جب اس عامی نے حدیث کی صحت



عامی جو شرعی احکام کے دلائل نہیں جانتا اس کے لیے تقلید جائز ہے جو اجتہاد کا اہل نہیں ہے اس کے لیے تقلید فرض ہے

**باب القَوْلِ فيمن يسوغُ لَهُ التَّقْلِيد**
**ومن لا يسوغ**

**أمّا مَنْ يَسُوغُ لَهُ التَّقْلِيدُ فهو العَامِيّ : الذي لا يعرفُ طُرُقَ الأحْكَامِ الشَّرْعِيَّةِ ، فيجوزُ لَهُ أنْ يُقَلِّدَ عالمًا ، و يعملَ بقَوْلِهِ ، قال الله تعالى :** ﴿فاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إن كُنتُمْ لا تَعْلَمُونَ﴾ [النحل: ٤٣] .

٧٥٨ ـ أخبرني أبو القاسم الأزهري ، نا أبو العباس : محمد بن مُكرم ـ إملاءً ـ ، نا أبو بكر بن مجاهد المقرئ ، نا عبد الله بن أيوب ، نا أبو بدر ، قال : سمعتُ عمرو بن قيسٍ ، يقولُ في قَوْلِ الله تعالى : ﴿فاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إن كُنتُمْ لا تَعْلَمُونَ﴾ ، قال : «أَهْلُ العِلْم» .

٧٥٩ ـ أنا أبو سعيد : محمد بن موسى الصيرفي ، نا أبو العباس: محمد بن يعقوب الأصم ، نا الربيع بن سليمان ، نا أيوب بن سُويد ، نا الأَوْزَاعي ، عن عطاء ، عن ابن عباسٍ : أنَّ رَجلاً أصَابَهُ جُرْحٌ في عَهْدِ رَسُولِ الله ﷺ ـ يعني : فَاحْتَلَمَ ـ فَأُمِرَ بالاغْتِسَالِ ، فَاغْتَسَلَ فَمَاتَ، فَبَلَغَ ذلكَ النبي ﷺ ، فقالَ :

«قَتَلُوهُ قَتَلَهُمُ اللهُ ، إنْ شِفَاءَ العِيِّ السُّؤَالُ» .

قال عطاءٌ : فَبَلَغَنَا أنَّ النبي ﷺ سُئِلَ بَعْدَ ذلكَ ، فقال :
١٣٣
«لَوْ غَسَلَ جَسَدَهُ ، وتَرَكَ رَأْسَهُ / حَيْثُ أَصَابَهُ ـ يعني : الجُرْحَ ـ»(١) .

ولأنَّهُ لَيْسَ مِنْ أَهْلِ الاجْتِهَادِ فكان فَرْضَهُ التَّقْلِيدُ ، كَتَقْلِيدِ الأَعْمَى في القِبْلَةِ ، فَإِنَّهُ لمَّا لَمْ(٢) يكنْ مَعَهُ آلَةُ الاجْتِهَادِ في القِبْلَةِ ، كانَ عَلَيْهِ تَقْلِيدُ البَصِيرِ فيها .



امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ احکام میں **عوام پر** مجتہدین کی **تقلید واجب** ہے

# شرح تنقيح الفصول في اختصار المحصول في الأصول

تأليف

الإمام شهاب الدين أبو العباس أحمد بن إدريس القرافي

المتوفى ٦٨٤هـ

طبعة جديدة منقحة مصححة

باعتناء

مكتب البحوث والدراسات

في

دار الفكر

للطباعة والنشر والتوزيع



فلذلك قال الآخر: ترتيب معلومين فقيل له: إن النظر قد لا يتحصل منه إلا الحد الناقص وهو ذكر الفصل وحده أو الرسم الناقص وهو الخاصة وحدها ومع الوحدة لا ترتيب فقيد الترتيب لا يسوغ أصلاً لتوقفه على التعدد، فلذلك لم يصح إلا الثلاثة: **الأول**: لعدم اشتراط الترتيب فيها والتعدد، مثال المقدمة السالبة والموجبة: كل إنسان حيوان ولا شيء من الحيوان بجماد فلا شيء من الإنسان بجماد. ومثال الجزئية والكلية: بعض الحيوان إنسان وكل إنسان ناطق فبعض الحيوان ناطق. ومثال المظنونة والقطعية: في البيت عصفور عملاً بإخبار زيد وهذه ظنية، وكل عصفور حيوان، وهذه قطعية، ففي الدار حيوان ظناً لا قطعاً. والضابط في الإنتاج أبداً أنك تحذف المكرر وتحكم بالثاني على الأول كما تقدم في المثل السابقة، والسبب في كون النتيجة تتبع أخس المقدمات أن تلك المقدمة القوية متوقفة على تلك الخسيسة ولا تستقل بنفسها فلذلك صارت مع قوتها كالضعيفة.

## الفصل الثاني
## في حكمه

مذهب مالك وجمهور العلماء رضي الله عنهم وجوبه وإبطال التقليد لقوله تعالى: ﴿فَاتَّقُوا اللَّهَ مَا اسْتَطَعْتُمْ﴾ [محمد: ١٩].

وقد استثنى مالك رحمه الله من ذلك أربع عشرة صورة لأجل الضرورة. الأولى: **قال ابن القصار قال مالك: يجب على العوام تقليد المجتهدين في الأحكام كما يجب على المجتهدين الاجتهاد في أعيان الأدلة وهو قول جمهور العلماء خلافاً لمعتزلة بغداد، وقال الجبائي: يجوز في مسائل الاجتهاد فقط.**

**قال إمام الحرمين في الشامل**: لم يقل بالتقليد في الأصول إلا الحنابلة، وقال الأستاذ أبو إسحق: من اعتقد ما يجب عليه من عقيدة دينه بغير دليل لا يستحق بذلك اسم الإيمان ولا دخول الجنة والخلوص من الخلود في النيران ولم يخالف في ذلك إلا أهل الظاهر. حجة الجمهور قوله تعالى: ﴿فَاعْلَمْ أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا اللَّهُ﴾ [محمد: ١٩] أمر بالعلم دون التقليد وقوله

حنفی مقلد کبھی مرزائی نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ حنفی مذہب کا مقلد ہے اور جاہل لوگ خصوصاً (جو مطلق تقلید کو چھوڑ کر شتر بے مہار ہو بیٹھے ہیں) اور خاکے شاہ کی کتیا کی مانند کس و ناکس کی پیروی اختیار کرتے



لایق ملاحظہ گورنمنٹ و اعیان ملک

# اشاعۃ السنۃ النبویہ

علی صاحبہا الصلوۃ والتحیۃ

نمبر یکم لغایت ہشتم — جلد پانزدہم ۱۵

ضمیمہ

## شرح قیمت رسالہ ضمیمہ

## اعادہ رحمانی رد وساوس کادیانی

---

نمبر ۱ جلد ۱۵ — ۲۷۱ — کادیانی کی تازہ دروغگوئی

پیر جی خدا بخش صاحب اور اُنکے خلف الرشید محمد حنیف صاحب سوداگر سے حافظ صاحب کا حال دریافت کیا۔ اس دریافت کرنے پر حافظ محمد یعقوب خان صاحب نے خود ہی اپنا حال اپنے خط میں لکھا جو ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ اس خط سے جیسا کہ حافظ محمد یعقوب خان صاحب کا مولوی و عالم نہونا ثابت ہوتا ہے۔ ویسا ہی یہ ثابت ہے۔ کہ وہ ہنوز پورے عیسائی مرزائی نہیں ہوئے۔ کیونکہ وہ اپنے آپ کو اس وقت تک حنفی المذہب مقلد لکھتے ہیں اور حنفی المذہب مقلد سے ہرگز ممکن و متصور نہیں کہ وہ عیسائی مرزائی ہو جائے۔ جب تک کہ وہ حنفی المذہب کا مقلد ہو۔ یہ بلا (کادیانی کے اتباع کی اکثر اُسی فرقہ میں پھیلی ہے۔ جو عامی و جاہل ہو کر مطلق تقلید کے تارک و غیر مقلد بن گئے ہیں یا ان لوگوں میں جو نیچری کہلاتے ہیں جو در حقیقت اس قسم کے غیر مقلدوں کے برانچ (شاخ) ہیں۔ اس امر کو ہم ایک مستقل مضمون میں ثابت و مدلل کرنا چاہتے ہیں۔ جو کادیانی کا حافظ محمد یعقوب خان صاحب کو اولاً مولوی کہنا۔ پھر اُن کو اپنا فدائی مملوک قرار دینا اپنے اس دعویٰ کی تصدیق کے لئے ہے۔ کہ "مولوی عالم اس کے ساتھ ہیں جن کی تعداد چالیس کے قریب ہے۔ اور وہ اس کے پیرو ہوتے جاتے ہیں" اور اس کذب سے اس کی غرض یہ ہے۔ کہ جاہل لوگ خصوصاً (جو مطلق تقلید چھوڑ کر شتر بے مہار ہو بیٹھے ہیں۔ اور مطلق تقلید کے نام سے ایسے چونکتے ہیں کہ تقلید ائمہ سلف صالحین صحابہ و تابعین و اجماع مسلمین کو بھی گمراہی جانتے ہیں۔ اور خاکے شاہ کی کتیا کی مانند کس و ناکس کی (جو کوئی آیۃ خواہ کیسے غلط معنے سے سنائی جاتی ہو۔ یا کوئی حدیث خواہ موضوع ہی ہو اُن کے سامنے پڑھ دے) پیروی اختیار کرنے اور بحکم کل جدید لذیذ۔ نئے دن نیا مذہب اختیار کرنا پسند کرتے ہیں) اس کے دام میں آجائیں۔ کادیانی کے ایسے شخصوں کو (جو مولوی ہونے سے خود انکار کریں)

# مذاہب اربعہ میں سے کسی ایک کی پیروی کرنا جائز ہے



وہ طلبہ کو یہ فتویٰ دے یا ضروری ہے کہ جواب کو صاحب فتویٰ کی طرف منسوب کیا جائے؟

**جواب** جب کسی ایسے شخص سے سوال کیا جائے جس کے پاس فتویٰ دینے کی اہلیت نہ ہو اور اسے معتبر علماء کا فتویٰ یاد ہو تو اس فتویٰ کے بتانے میں کوئی حرج نہیں لیکن جواب کو اپنی طرف منسوب نہ کرے بلکہ یہ کہے کہ میں نے فلاں شخص کو اس کا یہ فتویٰ دیتے ہوئے سنا ہے جب کہ اسے وہ فتویٰ بغیر شک و شبہ کے یاد ہو۔ (واللہ ولی التوفیق)

—— شیخ ابن باز ——

## شرعی علم کا حاصل کرنا

**سوال** اگر کوئی شخص ایسے علوم کی تحصیل میں مصروفیت کے باعث' جن کا شرعی علم سے کوئی تعلق نہیں ہے یا کسی اور کام میں مصروفیت کے سبب' شرعی علم حاصل نہ کر سکے تو کیا اس کا عذر قابل قبول ہو گا؟

**جواب** شرعی علم کا حاصل کرنا فرض کفایہ ہے' اگر کچھ ایسے لوگ علم حاصل کر رہے ہوں جو معاشرہ کی ضرورت کے لئے کافی ہوں تو پھر باقی لوگوں کے لئے اسے حاصل کرنا سنت ہو گا۔ کبھی شرعی علم کا حاصل کرنا انسان کے لئے واجب یعنی فرض عین بھی ہوتا ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کے سلسلہ میں انسان کے لئے یہ سیکھنا واجب ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کس طرح کرے۔ لہٰذا ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ اگر کوئی شخص اپنی اور اپنے اہل و عیال کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے مشغول ہے اور وہ شرعی علم حاصل نہیں کر سکتا تو وہ معذور ہے بشرطیکہ اس قدر علم ضرور حاصل کر لے جس سے وہ اپنے رب کی عبادت کر سکے۔ بہرحال مقدور بھر شرعی علم ضرور حاصل کرنا چاہیے۔

—— شیخ ابن عثیمین ——

## مذاہب اربعہ

**سوال** میری اب تک مذاہب اربعہ میں سے کسی سے وابستگی نہیں ہے۔ کیا میرے لئے یہ جائز ہے کہ میں ان میں سے کسی ایک مذہب کو اپنے لئے پسند کر لوں؟

**جواب** ائمہ اربعہ کے مذاہب اصول یعنی عقیدہ میں متفق ہیں ہاں البتہ فقہی مسائل کے فروع سے متعلق ان کے اجتہادات مختلف ہیں اور یہ اختلاف فہم' مصالح اور اطلاع میں اختلاف کے سبب ہے اور اس کے باوجود وہ اجتہاد کی وجہ سے اجر و ثواب کے مستحق ہیں۔ جس کا اجتہاد درست ہو اسے دو اجر ملتے ہیں اور جس کا اجتہاد درست نہ ہو اسے بھی ایک اجر ضرور ملتا ہے اور حسن ارادہ کی وجہ سے اس کی غلطی معاف ہوتی ہے۔ مذاہب اربعہ میں سے کسی ایک کی پیروی جائز ہے جب تک کہ اس کی غلطی ظاہر نہ ہو' اسی طرح ہر مذہب کے راجح قول کے مطابق عمل کرنا بھی جائز ہے۔

—— شیخ ابن جبرین ——



**غیر مقلدین کے امام اعظم علامہ ناصر الدین البانی فرماتے ہیں کہ تقلید کے حرمت کی دلیل مجھے معلوم نہیں**



آپ ﷺ سواری سے گر گئے تھے تو آپ ﷺ کے بازو یا کلائی میں چوٹ لگنے کی وجہ سے کھڑے ہو کر نہیں پڑھا سکتے تھے۔ تو جب بیٹھ کر پڑھائی لوگ اپنی عادت کے مطابق آپ ﷺ کے پیچھے کھڑے ہو گئے تو آپ ﷺ نے اشارے سے ان کو بیٹھنے کا کہا۔ جب سلام پھیرا تو آپ ﷺ نے لوگوں سے فرمایا: قریب تھا کہ تم بھی وہی کام کرتے کہ جو فارس والے کرتے ہیں کہ وہ اپنے بادشاہوں کے سروں کے پاس کھڑے ہو جاتے ہیں، بلکہ امام تو اس لیے بنایا گیا تا کہ تم اس کی اقتدا کرو۔

حضرت شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس حدیث میں شرعی علت ہے۔ مقتدیوں کے نماز میں بیٹھنے کا امام کے پیچھے نماز کا۔

اس کے باوجود کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے نماز میں کھڑے ہونے اور اہل فارس کا اپنے بڑوں کے لیے ہونا اس میں بہت بڑا فرق ہے۔ لیکن اس کے باوجود اس طرح کی بن جانے والی اتفاقی صورت کو بھی نبی علیہ السلام نے پسند نہیں فرمایا کہ کہیں ہم کفار کی مشابہت اختیار نہ کریں۔ شیخ الاسلام حضرت ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس حکم کی یہ ایک مضبوط علت ہے۔ منسوخ ہونے کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور جو حکم اتنا محکم ہو اس کا اتنی جلدی نبی علیہ السلام کے کسی فعل کی وجہ سے منسوخ ہونا درست نہیں۔ خصوصاً جب یہ بھی معلوم نہیں کہ یہاں آپ ﷺ کا جو ہے یہ قولی حدیث کے بعد کا ہے یا پہلے کا۔

(سوال) تقلید کے حرمت کی دلیل کیا ہے؟ [فتاوی المدينه : ٣٤]

(جواب) تقلید کے حرمت کی دلیل مجھے معلوم نہیں ہے۔ بلکہ جس کے پاس علم نہیں ہے اس کا تقلید کے بغیر چارہ نہیں ہے۔ ①



## تقلید کی تعریف اور تقلید کی تقسیم۔ تقلید مطلق یہ ہے کہ بغیر تعیین کسی عالم سے مسئلہ پوچھ کر عمل کیا جائے جو اہل حدیث کا مذہب ہے

**تقلید** کی جامع مانع تعریف یہ ہے کہ۔ التقلید اخذ قول من غیر معرفة دلیله (متن جمع الجوامع للسبکی) یعنی کسی غیر نبی کا قول بغیر اس کی دلیل پہچاننے کے قبول کرنا تقلید ہے۔ اس کا نتیجہ شارح الفاظ میں یوں ہے:

واخذ قول الغیر مع معرفة دلیله اجتهاد وافق اجتهاد القائل۔ (شرح جمع الجوامع جلد۲ صفحہ۳۵۲) یعنی کسی غیر نبی کی بات کو اس کی دلیل کے ساتھ قبول کرنا تقلید نہیں بلکہ اجتہاد ہے۔

فاضل مضمون نگار حیدرآباد میں رہتے ہیں۔ اس لئے تعریفِ تقلید میں حیدرآباد کے ایک بزرگ کا قول ہم نقل کرتے ہیں۔

"تقلید کے معنی یہ ہیں کہ کسی شخص کو معتبر سمجھ کر اس کے فعل و قول کی پیروی بغیر طلب دلیل کی جائے۔" (حقیقة الفقہ مصنفہ مولانا انوار اللہ مرحوم حیدرآبادی حصہ دوم صفحہ)

اس تعریف کے بعد تقلید کی تقسیم۔ تقلید مطلق یہ ہے کہ بغیر تعیین کسی عالم سے مسئلہ پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو اہل حدیث کا مذہب ہے۔ تقلید شخصی یہ ہے کہ خاص ائمہ اربعہ میں سے ایک امام کی بات مانی جائے۔ جو مقلدین کا مذہب ہے۔ یہ ہے تعریف



اور تقسیم۔ اب سوال یہ ہے کہ تقلید کا حکم کیا ہے۔ اصحاب تقلید کہتے ہیں کہ تقلید فرض واجب ہے۔ اس پر غور طلب امر یہ ہے کہ کس صورت میں تقلید کی تعریف میں عدم معرفت دلیل" داخل ہے اور ان کے نزدیک دلیل نام ہے قرآن و حدیث اجماع اور






القاموس الجدید

اضافہ شدہ ایڈیشن

اردو۔ عربی لغت



تقریباً ساٹھ ہزار اردو الفاظ اور ان کے ہم معنی عربی الفاظ، محاورات وضرب الامثال، دفتری، ادبی، فنی اور علمی اصطلاحات پر مشتمل مشہور و معروف لغت

تالیف

مولانا وحید الزماں قاسمی کیرانوی
استاذ ادب عربی، دارالعلوم دیوبند

ادارہ اسلامیات

---





اتارنا :- نَزَال ۔ رَحَبَاط ۔

اتالیق :- مُعَلِّم ، مُرَبِّی ، مُدَرِّب ، مُرَاقِب ۔

اتباع :- اِحْتِذَاء ۔ اِتِّبَاع ، تَقْلِيد ۔

اتحاد :- التَّجَمُّع ، التَّلَاحُم ، التَّحَالُف ، الإِئْتِلَاف ، اِتِّحَاد ، وَحْدَة ، وِئَام تَوَافُق ، تَسَانُد ، تَعَاضُد تَكَاتُف ، تَضَامُن ۔

〃 پیدا کرنا :- اِيجَادُ الوِئَام والتَّوَافُق والوَحْدَة ۔

اتحادِ ثلاثہ :- حِلْف ثُلَاثِي

اتحاد سے متعلق :- وَحْدَوِي ۔

اتحادِ عمل پیدا کرنا :- تَنْسِيقُ العَمَل بين ، تَوْحِيدُ الخُطُوَات ۔

〃 کا علم بردار :- رَائِدُ التَّضَامُن ۔

〃 کو نقصان پہونچانا :- ضَرْبُ الوَحْدَة

〃 کی فضا میں :- وَسَط مُنَاخ وِفَاقِي

〃 کی کارروائی :- عَمَل وَحْدَوِي ۔

〃 کی دھجیاں اڑانا :- تَمْزِيقُ التَّضَامُن

〃 مضبوط کرنا :- تَعْزِيزُ التَّضَامُن ۔

اتحادی حکومت :- حُكُومَة اِئْتِلَافِيَّة ۔

اترا کر چلنا :- رَفَلَ ـُ رَفْلًا ۔

اترانا :- زَهْو ، تَبَخْتُر ، بَطَر ، مَرَح

---





پیدائش :- فِطْرِي ، طَبْعِيٌّ ، خِلْقِي ۔

پے در پے :- مُتَوَاصِل ، مُتَتَابِع ، مُتَعَاقِب ، مُتَوَالٍ ، مُسْتَمِرّ ۔

〃 حملہ :- هُجُوم مُتَوَاصِل ۔

〃 ہونا :- تَوَاصَلَ الشَّيءُ وتَوَاتَرَ وتَعَاقَبَ وتَتَابَعَ واسْتَمَرَّ ۔

پیدل چلنا :- سَارَ على الأَقْدَام ـِ وسَارَ مَاشِيًا ، تَرَجَّلَ ، مَشَى ـِ مَشْيًا ۔

پیڈ :- اِضْمَامَة وَرَق ، وَرَقُ الكِتَابَة مُسْنَدُ الكِتَابَة [ مہر پیڈ ] حَبَّارَة الأَخْتَام [ بلاٹنگ پیڈ ] مُفْرَشَة [ رائٹنگ پیڈ ] مِرْفَقَة ۔

پیڈل :- رِكَاب ج : رِكَابَات ، دَوَّاسَة ج ، دَوَّاسَات ، مُسْنَدُ القَدَم ج : مَسَانِد ۔

پیر :- مُرْشِد ، شَيْخ ، مُرْشِدُون شُيُوخ ۔

پیر :- قَدَم ج : أَقْدَام ، رِجْل ج : أَرْجُل ۔

پیراشوٹ :- مِظَلَّة عَسْكَرِيَّة ج : مِظَلَّات ، مِهْبَطَة ، وَاقِيَة بَرَاشُوت ۔

پیراک :- سَبَّاح ۔

پیراکی :- سِبَاحَة ۔

پیراگراف :- فِقْرَة ج : فِقَر ، فِقَرَات ، قِطْعَةُ الكَلَام ج : قِطَع ، نُبْذَة ج : نُبَذ ، جُمْلَة ج : جُمَل ۔

〃 بنانا :- فَصَلَ العِبَارَةَ إلى فِقَرَات

پیراہن :- لِبَاس ج : أَلْبِسَة ۔

پیرایہ :- أُسْلُوب ج : أَسَالِيب

پیرزادہ :- وَلَدُ المُرْشِد ۔

پیرس :- بَارِيس ۔

پیر فرتوت :- شَيْخٌ مُتَسَعْسِعٌ ۔

پیرو :- تَابِع ج : أَتْبَاع ۔

پیروں میں سر دینا :- جَثَى على قَدَمَيْه تَمَلَّقَ إليه ۔ تَضَرَّعَ إليه ۔

پیروی :- الإِتِّبَاع ، الدِّفَاعُ عنه

〃 کرنا :- اِتَّبَعَه ، قَلَّدَه ، اِتَّبَعَ طَرِيقَتَهُ وخُطَاه ، اِحْتَذَى وَحَذَا حَذْوَه ـُ ، دَافَعَ عن حَقِّه وتَوَلَّى الدِّفَاعَ عنه في قَضِيَّتِه ، عَقَّبَ المَسْأَلَةَ المُرَافَعَةُ في قَضِيَّة رَافَعَ المُحَامِي في قَضِيَّة ) ۔

پیڑ :- شَجَرَة ج : أَشْجَار ۔

---





تقسیم کرنا :- وَزَّعَ ، قَسَّمَ ، فَصَّلَ ، فَرَّقَ شَطَّرَ ـُ شَطْرًا ۔

تقسیم ہونا :- تَقَسَّمَ وانْقَسَمَ إلى تَوَزَّعَ وانْفَصَلَ وانْشَطَرَ ۔

تقصیروار :- مُقَصِّر ۔

تقطیع :- قَطْعٌ (جَيْبِيٌّ ، صَغِير ، كَبِير) تَقْطِيعُ الشِّعْرِ إلى أَجْزَاء عَرُوضِيَّة (الكِتَاب بِقَطْعٍ صَغِيرٍ وكَبِيرٍ)

تقلید :- اِحْتِذَاء ۔ تقلید ، اتباع ۔

〃 کرنا :- قَلَّدَه ، حَاكَاه ، اِتَّبَعَ خُطَاه ، اِحْتَذَى حَذْوَه ، نَسَجَ على مِنْوَالِه ، اِنْتَهَجَ نَهْجَه ، سَارَ على طَرِيقِه ۔

تقلیدی اسلحہ :- أَسْلِحَة تَقْلِيدِيَّة ۔

تقلیدی مکتبِ فکر :- المَذْهَبُ التَّقْلِيدِي ۔

تقویٰ :- تُقًى ، وَرَع ۔

تقویت پہونچانا :- إِسْنَاد ، تَعْزِيز

ت ـــ ک

تک :- إلى ، حَتَّى ۔

تکان :- تَعَبٌ ، إِعْيَاء ۔

〃 ہونا :- تَعِبَ ـَ تَعَبًا ۔

**غیر مقلد نے التقلید فی الدین کا معنی دین میں کسی شخص کی پیروی کیا ہوا ہے۔ ص758**



وَمَتَاعَهُ عَلٰی قَلَتٍ اِلَّا مَا وَقَی اللّٰهُ: مسافر خود اور اس کا مال ومتاع کے تلف ہونے کا اندیشہ رہتا ہے۔ اِلّا یہ کہ جسے اللہ رکھے۔

میرا کہنا ہے کہ الازہری نے بھی یہی بیان کیا ہے۔ مجھے اس بات کا علم نہیں کہ علماء لغت میں سے بھی کسی نے موجودہ دور میں اس قول کو بیان کیا ہو جس طرح بعض فقہاء اسے اپنی کتابوں میں روایت کرتے ہیں۔

**اَلْمَقْتَلَةُ:** جائے تلف وہلاکت۔

**ق ل ح — اَلْقَلَحُ:** (قاف اور لام مفتوح) دانتوں پر جمی ہوئی زردی۔ اس کا باب طَرِبَ ہے۔ ایسے شخص کو جس کے دانتوں پر زردی ہو اَقْلَحُ کہتے ہیں۔

**ق ل د — اَلْقِلَادَةُ:** ہار۔ جو گلے میں پہنا جاتا ہے۔

**قَلَّدَهُ، فَتَقَلَّدَ:** اس نے اسے ہار پہنایا تو اس نے پہن لیا۔ اسی سے لفظ تَقْلِید مشتق ہے۔ یعنی التقلید فی الدین: دین میں کسی شخص کی پیروی۔

**تَقْلِیدُ الْوُلَاةِ الْاَعْمَالَ:** والیوں کو کام۔

**الْإِقْلِیدُ:** (ہمزہ مکسور) چابی۔

**الْمِقْلَدُ** بروزن الْمِبْضَعُ: چابی۔ اس کی مثال الْمِبْخَلُ ہے۔ اس کی جمع الْمَقَالِیدُ ہے۔

**ق ل س — اَلْقَلْسُ:** بروزن فَلْسٌ: بہتان یا تہمت لگانا۔ اس کا باب ضَرَبَ ہے۔ خلیل کا قول ہے اَلْقَلْسُ مَا خَرَجَ مِنَ الْحَلْقِ مِلْءَ الْفَمِ اَوْ دُوْنَهُ وَلَیْسَ بِقَیْئٍ: قلس کا معنی قے کے علاوہ حلق سے منہ بھر کر کسی چیز کا نکلنا ہے۔ اور اگر کوئی دوبارہ اس طرح سے نکلے تو پھر وہ قے ہے۔

**اَلْقَلَنْسُوَةُ:** (قاف مفتوح) ٹوپی۔ اس کی جمع قَلَانِسُ ہے۔ چاہیں تو قَلَاسِیْ اور قَلَانِیْسِیْ یا قَلَاسِیْ بھی کہہ سکتے ہیں۔

**قَدْ قَلْسَاهُ فَتَقَلْسَی:** اس نے اسے ٹوپی پہنائی تو اس نے پہن لی۔ تَقَلْنَسَ وتَقَلَّسَ کا بھی یہی معنی ہے۔

**ق ل ص — قَلَصَ الشَّیْءُ:** چیز اوپر اٹھی۔ اس کا باب جَلَسَ ہے۔ یہی معنی



حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مجتہد کی تقلید نہ کرنے والا فاسق ہے، جن سے ہم نے سنت کی تعلیم حاصل کی وہ معروف آئمہ تھے

والدِّينُ إِنَّمَا هو كتابُ اللهِ ـ عَزَّ وجَلَّ ـ، وآثارٌ، وسُنَنٌ، ورِوَايَاتٌ صِحَاحٌ عن الثِّقَاتِ بالأَخْبَارِ الصَّحِيْحَةِ القَوِيَّةِ المَعْرُوفةِ، يُصَدِّقُ بعضُها بعضًا، حتَّى يَنْتَهِيْ ذلك إلى رَسُوْلِ الله ﷺ وأَصْحَابِهِ رِضْوَانُ الله عَلَيْهِمْ، والتَّابِعِين وتَابِعِي التَّابعين، ومَنْ بَعْدَهُم من الأئمَّةِ المعرُوفين، المُقْتَدَىٰ بِهِم، المُتَمَسِّكِيْنِ بالسُّنَّةِ، والمُتَعَلِّقِينَ بالآثارِ، لا يَعرِفُونَ بدعةً، ولا يُطْعَنُ فيهم بكَذِبٍ، ولا يُرْمَوْن بخلافٍ، ولَيْسُوا بأَصْحَابِ قِيَاسٍ ولا رَأْيٍ؛ لأنَّ القِيَاسَ في الدِّينِ بَاطِلٌ[1]، والرَّأْيَ كَذَلِكَ وأَبْطَلُ مِنْهُ، وأَصْحَابُ الرَّأْيِ والقِيَاسِ في الدِّينِ مُبْتَدِعَةٌ ضُلَّالٌ؛ إلاَّ أَنْ يَكونَ في ذٰلِكَ أثرٌ عمَّن سَلَفَ من الأئمَّةِ الثِّقَاتِ. ومَنْ زَعَمَ أنَّه لاَ يَرَىٰ التَّقْلِيدَ، ولا يُقَلِّدُ دينَهُ أَحَدًا؛ فهو قولُ فَاسِقٍ عِنْدَ الله ورَسُولِهِ ﷺ، إنَّما يُرِيدُ بذلِكَ إِبْطَالَ الأَثَرِ، وتَعْطِيْلَ العِلْمِ والسُّنَّةِ، والتَّفَرُّدَ بالرَّأْيِ، والكَلاَمَ، والبِدْعَةَ، والخلاَفِ.

وهَـٰذه المَذَاهِبُ والأَقَاوِيلُ الَّتِي وَصَفْتُ مَذَاهِبُ أهل السُّنَّةِ والجَمَاعَةِ والآثَارِ، وأَصحاب الرِّواياتِ، وحَمَلَةِ العلمِ الَّذين أدرَكْنَاهُم، وأَخَذْنَا عَنْهُمْ الحَدِيثَ، وتَعَلَّمْنا مِنْهُم السُّنَنَ، وكانُوا أَئِمَّةً مَعْرُوفِينَ، ثِقَاتٍ،

(١) أي مع وُجُودِ النُّصوص من الكتاب والسُّنَّة.



أَصْحَابَ صِدْقٍ، يُقْتَدَىٰ بِهِم، ويُؤْخَذُ عَنْهُم، وَلَمْ يَكُونُوا أَصْحَابَ بِدْعَةٍ، ولا خِلاَفٍ، ولا تَخْلِيطٍ، وهو قولُ أَئِمَّتِهِمْ، وعُلَمَائِهِمْ الَّذِينَ كانُوا قَبْلَهُم، فَتَمَسَّكُوا بِذَلِكَ رَحِمَكُمُ اللهُ، وتَعَلَّمُوهُ وعَلِّمُوهُ، وبالله التَّوفيقُ.









# طبقات الحنابلة

للقاضي أبي الحسين محمد بن أبي يعلى الفراء البغدادي الحنبلي

(٤٥١ - ٥٢٦هـ)

حققه وقدم له وعلق عليه

الدكتور عبد الرحمن بن سليمان العثيمين

الجزء الأول

هذا الكتاب سبق طبعه على نفقة صاحب الجلالة الملك عبدالعزيز بن عبدالرحمن الفيصل آل سع
وأعيد طبعه بمناسبة الاحتفال بمرور مائة عام على تأسيس المملكة على نفقة خادم الحرمين الشريفين الملك فهد بن عبدالع

١٤١٩هـ - ١٩٩٩م

## اگر کوئی کہتا ہے کہ ہم تقلید سے مطلقاً انکار تو وہ صریحاً غلط فہمی میں مبتلا ہے



### تقلیدِ ائمہ

فرماتے تھے :

" اگر کوئی یہ سمجھتا ہے کہ ہم تقلید سے مطلقاً انکار کرتے ہیں اور عوام کو یہ تعلیم دیتے ہیں کہ وہ تفسیر، حدیث اور فقہ سے بے بہرہ ہونے کے باوجود، ائمہ کرام کے اقوال کو ٹھکرا دیا کریں اور بے زمام اور بے مہار ہو کر جو چاہیں کریں، تو وہ صریحاً غلط فہمی میں مُبتلا ہے۔"

ان کے فقہی موقف پر ان سے بارہا گفتگو ہوئی۔ وہ فقہائے کرام بالخصوص ائمہ اربعہ کی مساعیِ جمیلہ کو بنظرِ استحسان دیکھتے تھے۔ ایک مضمون میں اپنے فقہی موقف کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

" ائمہ دین نے جو دین کی خدمت کی ہے، اُمّت قیامت تک ان کے احسان سے عہدہ برا نہیں ہو سکتی۔ ہمارے نزدیک ائمہ دین کے لیے جو شخص دل میں سُوءِ ظن رکھتا ہے یا زبان سے ان کی شان میں بے ادبی اور گستاخی کے الفاظ استعمال کرتا ہے، یہ اس کی شقاوتِ قلبی کی علامت ہے اور میرے نزدیک اس کے سوءِ خاتمہ کا خوف ہے۔ ہمارے نزدیک ائمہ دین کی ہدایت و درایت پر اُمّت کا اجماع ہے۔"






علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ لوگوں کو **تقلید سے روکنا** ممکن نہیں

اس لیے کہ عوام کے لیے **تقلید کے جائز** ہونے پر اجماع ہے



* **الباب الاول** * فى ذكر نصوص العلماء على ان الاجتهاد فى كل عصر
فرض من فروض الكفايات وانه لا يجوز شرعا اخلاء العصر منه اعلم
ان نصوص العلماء من جميع المذاهب متفقة على ذلك فاول من نص على
ذلك الامام الشافعي رضي الله عنه ثم صاحبه المزني قال المزني فى مختصره
اختصرت هذا من علم الشافعي ومن معنى قوله لاقربه على من اراده مع
اعلامه بنهيه عن تقليده وتقليد غيره لينظر فيه لدينه ويحتاط لنفسه هذه
عبارة المزني فنقل عن الشافعي رضي الله عنه انه نهى عن تقليده وتقليد
غيره ولا شك انه لايمكن نهي الخلق باسرهم عن التقليد لان العوام
يجوز لهم التقليد بالاجماع وانما نهى الشافعي رضي الله عنه ان يطبق اهل
العصر كلهم على التقليد لان فيه تعطيل فرض من فروض الكفايات وهو
الاجتهاد فحث على الاجتهاد ليكون فى كل عصر من يقوم بهذا الفرض
هكذا قرر معنى هذا النص الاصحاب رضي الله عنهم وسياتى من عباراتهم
ما يبين ذلك

فصل

وممن نص على ذلك الامام اقضى القضاة ابو الحسن الماوردي فى اول
كتابه الحاوى الكبير فقال عند سياق قول المزني السابق ما نصه
فان قيل فلم نهى الشافعي عن تقليده وتقليد غيره وتقليده جائز لمن
استفتاه من العامة قيل التقليد مختلف باختلاف احوال الناس بما فيهم



**آپ پر واجب ہے کہ حدیث اور محدثین کی راہ کی تقلید کرو بے شک دین تقلید میں ہے**
**( یعنی خاتم الانبیاء ﷺ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی پیروی) اور تقلید سے مراد اتباع ہے**



ڈال دے گا، جس کہ اس کی بات ماننے کے لیے راہ ہموار کردے گا۔

## اتباع سنت کی اہمیت

۱۵۵ مصنف رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

((فالله الله ! في نفسك ؛ وعليك بالأثر وأصحاب الأثر والتقليد ؛ فإن الدين إنما هـو بـالتقليد ؛ [ يعني : للنبي ﷺ وأصـحـابه رضوان الله عليهم أجمعين ]، ومن قبلنا لم يدعونا من لبس ؛ فقلدهم واسترح ولا تجاوز الأثر وأهل الأثر۔))

''اپنے دل میں اللہ کا خوف رکھو! اور آپ پر واجب ہے کہ حدیث اور محدثین کی راہ کی پیروی کرو۔ بیشک دین پیروی کرنے میں ہے [یعنی رسول اللہ ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی پیروی] اور جو لوگ ہم سے پہلے [اہل سنت والجماعت کے منہج پر] تھے انہوں نے ہمیں شکوک واشتباہ میں نہیں چھوڑا۔ ان کی پیروی کرو؛ اور آرام سے رہو اور حدیث اور محدثین سے آگے نہ بڑھو۔''

**شرح:** ...... تقلید سے مراد اتباع ہے۔ اندھی اور بے بصیرت تقلید نہیں۔ جیسا کہ متاخرین کے ہاں معروف ہے۔ بلکہ اس سے مراد اہل علم واصلاح کی اتباع ہے۔ جن کی طرف مسائل شرعیہ جاننے کے لیے رجوع کیا جائے۔ اس لیے کہ ہر انسان اس بات کی طاقت نہیں رکھتا کہ وہ شرعی نصوص سے مسائل کا استنباط کرے، اس کے لیے ضروری ہے کہ علماء راسخین کی طرف رجوع کیا جائے؛ تا کہ حق بات کا علم اور اس پر عمل آسان ہو جائے۔ مسائل کا استنباط مجتہدین کا کام ہے جو اس کے اہل ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ تمام مسلمانوں کا اصل مرجع ومصدر کتاب وسنت ہیں۔ کتاب وسنت کو سمجھنا ان کے قواعد وضوابط اور اصول معلوم کیے بغیر ممکن نہیں۔ ان اصولوں اور قواعد کے صحیح معنوں میں جاننے والے علماء راسخین ہیں۔

اگر ہر انسان کے لیے بغیر قواعد وضوابط جاننے کے استنباط کے دروازے کھول دیے جائیں تو ایسے ہی افراتفری اور بدنظمی پھیل جائے جیسے کہ خوارج اور رافضہ میں ہے؛ جو بغیر کوئی اصول جانے جو جی میں آئے اپنی خواہشات کے تحت کہہ دیتے ہیں۔ دین میں ایسی بدحالی کی مثال صرف گمراہ فرقوں کے ہاں ملتی ہے۔



## آج کل جماعت اہلحدیث کی ایک ایسی کھیپ تیار ہو چکی ہے جو ناصر الدین البانی کی **تقلید واجب** سمجھتی ہے



لیکن شوافع مقلد ہیں جبکہ اہل حدیث متبع کتاب وسنت ہیں۔ ترک تقلید بیشک اہل حدیث کے یہاں پایا جاتا ہے لیکن صرف اس بنیاد پر اہل حدیث کوئی نہیں کہلاتا بلکہ اہل حدیث کا مسلمہ اصول یہ ہے کہ براہ راست کتاب وسنت کی اتباع کی جائے۔ عقائد واحکام اصول و فروع کسی جگہ بھی رائے وقیاس سے کام نہ لیا جائے جبکہ دوسروں کے یہاں رائے وقیاس کو اہمیت حاصل ہے۔ حتی کہ عقائد کو بھی اسی اصول کے تحت تاویل کرتے اور اسی تاویلی عقائد پر عمل پیرا ہیں۔

کتاب وسنت کی خدمت ائمہ اربعہ کے مقلدین بھی کرتے ہیں اور اہل حدیث بھی لیکن ہر ایک کی خدمات کے اندر نمایاں فرق ہے۔ اہل حدیث محدثین کی خدمات سے فائدہ اٹھاتے ہیں لیکن دلیل کی روشنی میں تقلید کسی کی بھی نہیں کرتے لیکن آج کل جماعت اہل حدیث کی ایک ایسی کھیپ تیار ہو چکی ہے جو ناصر الدین البانی کی تقلید کو واجب سمجھتی ہے اور جو کچھ ناصر الدین البانی نے لکھ دیا ان کے نزدیک حرف آخر کی حیثیت سے من وعن قابل قبول ہے جس کی ایک مثال یہاں نقل کروں گا۔ البتہ اس سے قبل یہ بتا دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ امت مسلمہ کا مسلمہ قاعدہ یہ تھا کہ صحیحین کی صحت پر ساری امت متفق ہے۔ جیسا کہ اصول حدیث کی اکثر کتابوں میں مرقوم تھی کہ صاحب مشکوۃ نے باعلان یہ کہا کہ " وقسمت کل باب غالبا علی حصول ثلاثة اولها ما اخرجه الشيخان او احدهما ، واكتفيت بهما وان اشترك فيه الغير لعلو درجتهما في الرواية. " اور بعضوں نے یوں کہا ہے کہ " ولا اذكر معها غير هما لعلو شانهما " لیکن شیخ ناصر الدین البانی نے خرق اجماع کیا یا اتفاق امت مسلمہ کو پارا پارا کرنے کی کوشش لاشعوری طور پر خدمت حدیث کے نام پر کرتے ہوئے صحیحین کی بہت سی حدیثوں کو ضعیفہ وموضوعہ کے اندر داخل فرما کر جہلائے عصر کے لیے راہ ہموار کر دی کہ وہ صحیحین کی حدیثوں کو بھی قبول کرنے کے لیے ناصر الدین البانی کی تصحیح کو ضروری سمجھنے لگے۔ بعضوں نے بلوغ المرام کی تخریج کرتے ہوئے صحیحین کی حدیثوں کے ساتھ بھی " صححه الالبانی " کی ٹیک بندی کو ضروری خیال کیا وغیرہ ذالک۔



**مقلد کی تعریف اور عامی لوگ مقلد ہوتے ہیں۔ عام مسلمانوں کا مقلد ہونا ضروری ہے**

**آئمہ اربعہ رحمۃ اللہ علیہم کا مقلد موجودہ عالموں کے مقلدوں سے اچھا اور افضل ہے**

**آج کل کے اہل حدیث ان پڑھ یا معمولی لیاقت کے آدمی کیا ہیں؟**

حضرت مولانا آپ معاف فرمائیں گے اگر احقر آپ کے پیروؤں کو آپ کا مقلد کہے۔ جو کہ دراصل صحیح ہے کیا وجہ۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ میں قرآن مجید کو نہیں جانتا۔ اور نہ ہی حدیث شریف کو۔ لہٰذا میرے لئے ضروری ہے۔ کہ میں آپ کے علم پر بھروسہ کروں اور آپ سے فتوے طلب کرکے اس کے مطابق عمل کروں۔ بس اسی کو مقلد کہتے ہیں۔ لہٰذا اس بات سے بخوبی ثابت ہے کہ عامی لوگ مقلد ہوتے ہیں۔ خواہ آپ کے یا مولوی ابراہیم صاحب کے یا اپنے شہر کے قاضی کے۔

**کیا آپ کا مقلد اچھا ہے یا ائمہ اربعہ کا؟**

میرے خیال میں ائمہ اربعہ کا مقلد آپ کے مقلد سے اچھا ہے۔ کیونکہ وہ عالم بے بدل فاضل اجل تھے۔ اُن کے علم میں اور تقوی میں کسی کو کلام نہیں انھوں نے اپنی زندگیاں فی سبیل اللہ خرچ کردیں۔ اور اپنے مرشد کامل و پیر اکمل حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے لئے فقہ تدوین کی اور نہایت جانفشانی دیانتداری اور ہر طرح کی مصیبت جھیلنے سے ہر ایک مسئلہ کی بال کی کھال نکال اور کتابیں تصنیف کیں۔ تاکہ عامہ مسلمین ان کی تصنیفات سے مستفید ہوویں۔ اور جو کچھ کیا۔ فی سبیل اللہ کیا اور آپ بھی ان ہی بزرگوں کے





خوشہ چین ہیں۔

**نتیجہ:** لہٰذا صاف ثابت ہے کہ عامہ مسلمین کا مقلد ہونا ضروری ہے۔ اور ائمہ اربعہ کا مقلد موجودہ عالموں کے مقلدوں سے اچھا اور افضل ہے۔








# بے علم اور جاہل کے لیے تقلید لازمی ہے اور بے علم مقلد ہو سکتا ہے

## تقلید شرطی درست ہے!

عامی بے علم اور جاہل شخص کو کہتے ہیں۔ ایسے شخص کو جب کسی مسئلہ کی ضرورت پڑے گی تو لامحالہ اسے پوچھنا







پڑے گا۔ پھر وہ کسی عالم ربانی سے پوچھ لے۔ چونکہ پوچھنے والا بے علم ہے دلیل نہیں جانتا اس لئے وہ عالم اللہ سے ڈر کر اللہ رسول ﷺ کا حکم بتائے۔ آیت حدیث سے مسئلہ سمجھائے پھر وہ بے علم اس پر عمل کرے اور اس شرط سے کرے کہ اگر یہ مسئلہ حدیث کے خلاف ثابت ہوگیا تو اسے چھوڑ کر حدیث پر عمل کرے گا' یہ ہے بوقت لاعلمی تقلید شرطی عامی کی...... جس سے کسی کو انکار نہیں اللہ نے فرمایا ہے:

﴿فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ﴾

"اگر تم بے علم ہو تو اہل علم سے پوچھ لو' پس تقلید کو بے علمی لازم ہوئی تو بے علم مقلد ہو سکتا ہے' علم والا نہیں۔"



## تقلید کا معنی جیسے ہار اور عامی آدمی کے لیے تقلید فرض ہے

# الأصول من علم الأصول

تاليف فضيلة الشيخ
محمد بن صالح العثيمين
رحمه الله

حققه وخرّج أحاديثه وعلّق عليه
أبو إسحاق أشرف بن صالح العشري السلفي
غفر الله له ولوالديه وللمسلمين

دار الإيمان
للطبع والنشر والتوزيع
إسكندرية ت: ٥٤٥٧٧٦٩٠ - ٥٤٤٦٤٩٦



### التقليد

تعريفه:

التقليد لغة: وضع الشيء في العنق محيطاً به كالقِلادة.

واصطلاحاً: اتباع من ليس قوله حجة.

فخرج بقولنا: «من ليس قوله حجة» اتباع النبي ﷺ واتباع أهل الإجماع، واتباع الصحابى - إذا قلنا أن قوله حجة - فلا يسمي اتباع شيء من ذلك تقليداً، لأنه اتباع للحجة لكن قد يسمي تقليداً علي وجه المجاز والتوسع.

مواضع التقليد:

يكون التقليد في موضعين:

الأول: أن يكون المقلد عامياً لا يستطيع معرفة الحكم بنفسه ففرضه التقليد لقوله تعالي: ﴿فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِن كُنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ﴾ [النحل: ٤٣]. ويقلد أفضل من يجده علماً وورعاً فإن تساوي عنده اثنان خُيِّر بينهما.

الثاني: أن يقع للمجتهد حادثة تقتضي الفورية ولا يتمكن من النظر فيها فيجوز له التقليد حينئذ، واشترط بعضهم لجواز التقليد ألا تكون المسالة من أصول الدين التي يجب اعتقادها لأن العقائد يجب الجزم فيها والتقليد إنما يفيد الظن فقط.

والراجح أن ذلك ليس بشرط لعموم قوله تعالي: ﴿فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِن كُنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ﴾ [النحل: ٤٣]. والآية في سياق إثبات الرسالة وهو أصول الدين ولأن العامي لا يتمكن من معرفة الحق بادلته فإذا تعذر عليه معرفة الحق بنفسه لم يبق إلا التقليد لقوله تعالي: ﴿فَاتَّقُوا اللَّهَ مَا اسْتَطَعْتُمْ﴾ [التغابن: ١٦].

# تقلید کا معنی جیسے ہار اور عامی آدمی کے لیے تقلید فرض ہے

## تقلید

### تقلید کی تعریف:

تقلید کا لغوی معنی ہے گردن میں کوئی چیز اس انداز سے ڈالنا کہ وہ اس کو گھیر لے، جیسے: ہار۔

**اصطلاحی تعریف:**......اس شخص کی پیروی کرنا جس کی بات حجت نہ ہو۔

" من ليس قوله حجة " کہنے سے نبی ﷺ کی اتباع، اہل اجماع کی اتباع اور



صحابی کی اتباع جب ہم کہیں کہ اس کی بات حجت ہے، خارج ہوگئی، لہٰذا اس میں سے کسی چیز کی اتباع کرنے کو تقلید نہیں کہیں گے، اس لیے کہ یہ دلیل کی اتباع کرنا ہے لیکن کبھی مجازاً اور وسعت کے اعتبار سے اسے تقلید کہا جاتا ہے۔

### تقلید کی جگہیں:

تقلید دو جگہ ہوتی ہے:

**اوّل:**......مقلد ایسا عامی آدمی ہو جو بذات خود حکم کو پہچاننے کی طاقت نہ رکھتا ہو، اس کا فرض تقلید ہے، جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ﴾ (النحل: ٤٣)

"پس اگر تم نہیں جانتے تو اہل علم سے دریافت کرلو۔"

وہ اس کی تقلید کرے جس کو وہ علم اور تقویٰ کے لحاظ سے سب سے بہتر سمجھتا ہے۔ اگر اس کے نزدیک دو شخص برابر ہوں تو اسے ان کے درمیان اختیار ہے۔

لیے کہ عامی آدمی حق کو دلائل کے ساتھ پہچاننے کی طاقت نہیں رکھتا، تو جب بذات خود اس پر حق کو پہچاننا مشکل ہو جائے تو صرف تقلید باقی بچتی ہے، جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿فَاتَّقُوا اللّٰهَ مَا اسْتَطَعْتُمْ﴾ (التغابن: ١٦)



"پس جہاں تک تم سے ہو سکے اللہ سے ڈرتے رہو۔"



جمہور کے نزدیک عامی پر تقلید واجب ہے



**التقليد:**

لُغَةً: جَعْلُ شَيْءٍ فِي الْعُنُقِ مُحِيطًا بِهِ، وَالشَّيْءُ قِلَادَةٌ.

وَشَرْعًا: قَبُولُ قَوْلِ الْغَيْرِ مِنْ غَيْرِ حُجَّةٍ، كَأَنَّ الْمُقَلِّدَ يُطَوِّقُ الْمُجْتَهِدَ إِثْمَ مَا غَشَّهُ بِهِ فِي دِينِهِ، وَكَتَمَهُ عَنْهُ مِنْ عِلْمِهِ أَخْذًا مِنْ قَوْلِهِ تَعَالَى: ﴿أَلْزَمْنَهُ طَٰٓئِرَهُۥ فِى عُنُقِهِۦ﴾ [الإسراء: ١٣] عَلَى جِهَةِ الِاسْتِعَارَةِ، وَلَيْسَ قَبُولُ قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ تَقْلِيدًا، إِذْ هُوَ حُجَّةٌ فِي نَفْسِهِ. وَيَجُوزُ التَّقْلِيدُ فِي الْفُرُوعِ إِجْمَاعًا، خِلَافًا لِبَعْضِ الْقَدَرِيَّةِ.

ذكر المؤلف هنا عدداً من المسائل تتعلق بالتقليد:

**المسألة الأولى:** تعريف التقليد في اللغة، قال: هو جعل الشيء في العنق محيطاً به، ومنه قيل: قلادة لأنها تجعل في العنق على جهة الإحاطة.

**المسألة الثانية:** تعريف التقليد في الاصطلاح، وعرفه بأنه قبول قول الغير الذي ليس بحجة أو من غير حجة، يعني من غير أن يكون ذلك القول حجة لذاته. وعلل هذا كأن المقلد يطوق المجتهد إثم ما غشه به في دينه وكتمه عنه من علمه أخذاً من قوله تعالى: ﴿وَكُلَّ إِنسَٰنٍ أَلْزَمْنَٰهُ طَٰٓئِرَهُۥ فِى عُنُقِهِۦ﴾ [الإسراء: ١٣].

يمكن أن يفسر التقليد بأنه قبول مذهب مجتهد في حكم شرعي من غير أن يكون قوله حجة.

**المسألة الثالثة:** أن العمل بقول من يحتج بقوله لا يعد تقليداً، ومن ذلك قبول قول النبي ﷺ لأن قوله حجة، ومنه الأخذ بالإجماع، وكذلك الاستدلال بقول الصحابي عند من يجعله دليلاً شرعياً.

**المسألة الرابعة:** حكم التقليد في الفروع، بالنسبة للعامة وقد وقع الاتفاق على أنه صحيح مشروع وعبارة المؤلف: "يجوز" فيها نظر، والجمهور يقولون: يجب على العامي أن يقلد.

رفع عبد الرحمن النجدي أسكنه الله الفردوس

KIU

شرح

# مختصر روضة الناظر

لنجم الدين أبي الربيع سليمان بن عبد القوي الطوفي

المتوفى سنة ٧١٦ هـ

تأليف

الدكتور سعد بن ناصر بن عبد العزيز الشثري

تقديم

أ. د. عبد الرحمن بن عبد العزيز السديس

إمام وخطيب المسجد الحرام بمكة المكرمة

أستاذ الدراسات العليا الشرعية بجامعة أم القرى

مدير جامعة المعرفة العالمية

اعتنى به

شريف نصير — عبد الناصر البشبيشي

الجزء الثاني

دار التدمرية

# عامی لوگ مقلد ہوتے ہیں۔ آئمہ اربعہ کا مقلد موجودہ عالموں کے مقلدوں سے اچھا اور افضل ہے



نوٹ:۔ اصل مذہب بھی یہی ہے۔ احقر بھی اسی کو قابل عمل یقین کرتا ہے)

**کیا وہ اہل حدیث کہلائے؟** میرے خیال میں اس درجے کے علماء نے اپنے آپ کو اس نام سے بالکل نہیں گردانا بلکہ دوسرے علماء نے واسطے شناخت ان کا نام ایسا رکھ دیا۔ کیونکہ حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی کے مقابلہ ان کا نام اہل حدیث رکھا۔ انہوں نے اپنے نام کے ساتھ یہ لفظ بالکل نہیں لگایا۔

**کیا عامی لوگ بھی اہل حدیث کہلا سکتے ہیں** جوہری وہ ہے۔ جو کہ ہر ایک قسم کے جوہر سے پوری مہارت رکھتا ہو۔ ہر فرد جوہری نہیں ہے۔ مولوی وہ ہے جو کہ علوم شرعیہ عربی فارسی سے واقف ہو۔ ہر آدمی مولوی نہیں کہلا سکتا۔ بالکل اسی طرح اہل حدیث وہ ہے جو کہ مذکورہ تعریف پر پورا اترے جس کو قرآن مجید پڑھنا نہیں آتا۔ یا بالکل ان پڑھ ہے۔ وہ اہل حدیث کس طرح ہو سکتا ہے

**آج کل کے اہل حدیث ان پڑھ یا معمولی لیاقت کے آدمی کیا ہیں؟** حضرت مولانا آپ معاف فرمائیں گے اگر احقر آپ کے پیروؤں کو آپ کا مقلد کہے۔ جو کہ دراصل صحیح ہے کیا وجہ۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ میں قرآن مجید کو نہیں جانتا۔ اور نہ ہی حدیث شریف کو۔ لہٰذا میرے لئے ضروری ہے۔ کہ میں آپ کے علم پر بھروسہ کروں اور آپ سے فتوے طلب کر کے اس کے مطابق عمل کروں۔ بس اسی کو مقلد کہتے ہیں۔ لہٰذا اس بات سے بخوبی ثابت ہے کہ عامی لوگ مقلد ہوتے ہیں۔ خواہ آپ کے یا مولوی ابراہیم صاحب کے یا اپنے شہر کے قاضی کے

**کیا آپ کا مقلد اچھا ہے یا ائمہ اربعہ کا؟** میرے خیال میں ائمہ اربعہ کا مقلد آپ کے مقلد سے اچھا ہے۔ کیونکہ وہ عالم بے بدل فاضل اجل تھے۔ اُن کے علم میں اور تقوی میں کسی کو کلام نہیں انھوں نے اپنی زندگیاں فی سبیل اللہ خرچ کر دیں۔ اور اپنے مرشد کامل و پیر اکمل حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے لئے فقہ تدوین کی اور نہایت جانفشانی دیانتداری اور ہر طرح کی مصیبت جھیلنے سے ہر ایک مسئلہ کی بال کی کھال نکال اور کتابیں تصنیف کیں۔ تاکہ عامہ مسلمین ان کی تصنیفات سے مستفید ہوویں۔ اور جو کچھ کیا۔ فی سبیل اللہ کیا اور آپ بھی ان ہی بزرگوں کے





خوشہ چین ہیں۔

**نتیجہ:** لہٰذا صاف ثابت ہے کہ عامہ مسلمین کا مقلد ہونا ضروری ہے۔ اور ائمہ اربعہ کا مقلد موجودہ عالموں کے مقلدوں سے اچھا اور افضل ہے۔






ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عامی کے لیے اپنے علماء کی تقلید ضروری ہے

١٨٨٧ – وقال [ عبد الله ](١) بن المعتز :

« لا فرق بين بهيمة تُقادُ وإنسانٌ يقلِّدُ » .

وهذا كله لغير العامَّة ، فإن العامة لا بد لها من تقليد علمائها عند النازلة تنزل بها لأنها لا تتبيَّن موقع الحجَّة ولا تصل – لعدم الفهم – إلى عِلْم ذلك ، لأن العلم درجات لا سبيل منها إلى أعلاها إلَّا بنيل أسفلها ، وهذا هو الحائل بين العامة وبين طلب الحجة والله أعلم .

ولم يختلف العلماء أن العامة عليها تقليد علمائها ، وأنهم المرادون بقول الله عز وجل : ﴿ فاسألوا أهل الذكر إن كنتم لا تعلمون ﴾ [ النحل : ٤٣ ] ، وأجمعوا على أن الأعمى لا بد له من تقليد غيره ممن يثق بميزه بالقِبلة إذا أشكلت عليه ، فكذلك من لا علم له ولا بصر بمعنى ما يدين به لا بد له من تقليد عالِمِه ، وكذلك لم يختلف العلماء أن العامة لا يجوز لها الفتيا وذلك والله أعلم لجهلها بالمعاني التي منها يجوز التحليل والتحريم والقول في العلم .

---

= * وربيعة هو : ابن أبي عبد الرحمٰن ، أبو عثمان المدني ، المعروف بربيعة الرأي ، الفقيه المشهور .

مات سنة ١٣٦ هـ .

* * *

(١) في ط : عبيد الله ، والصواب ما أثبتناه من الأصل .





# تقلید کسی کی بھی ہو شرک ہے



إِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا بَعِيْدًا۔ (النسآء۔۱۱۶)

اللہ تعالیٰ شرک کو نہیں بخشتا اس کے سوا اور سب کچھ معاف کر دیتا ہے جسے چاہتا ہے اور جس نے اللہ کے ساتھ کسی کو شریک بنایا وہ گمراہی میں بہت دور نکل گیا۔

**فائدہ:** یہ دونوں آیات اس بات کی صریح دلیل ہیں کہ مشرک ہمیشہ ہمیشہ کے لیے دوزخ میں جلتا رہے گا اور اس کی بخشش کبھی نہ ہوگی۔ اسی سبب سے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ اگر تجھے جلایا جائے اور ٹکڑے ٹکڑے کر دیا جائے تو بھی اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا۔

چنانچہ ابن ماجہ[1] میں ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ وصیت کی مجھ کو میرے دوست نے یعنی رسول اللہ ﷺ نے کہ نہ شریک کر تو اللہ کے ساتھ کسی کو اگرچہ تجھے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا جائے اور تجھے جلایا جائے۔ اور اس بات میں کچھ بھی شک نہیں کہ تقلید خواہ ائمہ اربعہ میں سے کسی کی ہو خواہ ان کے سوا کسی اور کی شرک ہے جیسا کہ اوپر گزرا اور دوسرے علماء بھی اسی مسلک کے قائل ہیں۔ چنانچہ علامہ معین الدین نے دراسات اللبیب فی الاسوۃ الحسنۃ بالحبیب[2] میں لکھا ہے کہ ابن غرنے ہدایہ کے حاشیہ میں کہا ہے کہ جو شخص رسول اللہ ﷺ کے سوا کسی اور خاص شخص کے مذہب پر اڑا رہے اور یہ سمجھے کہ دوسرے ائمہ کے علاوہ اسی کی بات صحیح واجب الاتباع ہے۔ پس وہ گمراہ جاہل ہے بلکہ کافر ہی ہو جاتا ہے اس سے توبہ کروانی چاہیے۔ اگر توبہ کر لے تو بہتر ہے ورنہ قتل کیا جائے کیونکہ جب اس نے اس بات کا اعتقاد رکھا کہ لوگوں پر دوسرے تمام ائمہ کے سوا صرف ایک ہی امام کی پیروی کرنا واجب ہے تو اس نے گویا اس کو بمنزلہ نبی اکرم ﷺ کے ٹھہرایا اور یہی کفر ہے۔



